

مطبوعاتِ مجلسِ یادگارِ غالب

پنجاب یونیورسٹی، لاہور

۱۱

# درفشِ کاویانی

نجم الدولہ میرزا اسد اللہ خان بہادر غالب



مطبوعاتِ مجلسِ یادگارِ غالب

پنجاب یونیورسٹی، لاہور

۱۱

# درفشِ کاویانی

نجم الدولہ میرزا اسد اللہ خان بہادر غالب

باھتمام

پروفیسر محمد باقر

۱۹۶۹

# مجلسِ یادگارِ غالب



## صدرِ مجلس:

پروفیسر حمید احمد خان ستارۂ پاکستان / ستارۂ امتیاز وائس چانسلر پنجاب یونیورسٹی لاہور

## ارکان

جناب عبد الرحمٰن چغتائی لاہور

مولانا غلام رسول مہر لاہور

پروفیسر ڈاکٹر سعید اللہ سابق صدر شعبہ فلسفہ اسلامیہ کالج سول لائنز لاہور

سید امتیاز علی تاج سیکرٹری مجلس ترقی ادب لاہور

مولانا حامد علی خان، مدیر مؤسسہ مطبوعات فرینکلن لاہور

کیپٹن عبد الواحد مؤسسہ مطبوعات فرینکلن لاہور

ڈاکٹر جسٹس ایس اے رحمٰن سابق چیف جسٹس پاکستان لاہور

پروفیسر ڈاکٹر قاضی سعید الدین احمد صدر شعبہ امور طلبا پنجاب یونیورسٹی لاہور

گروپ کیپٹن سید فیاض محمود ناظم شعبہ تاریخ ادبیات پنجاب یونیورسٹی لاہور

پروفیسر ڈاکٹر سید عبد اللہ صدر دائرۃ المعارف اسلامیہ پنجاب یونیورسٹی لاہور

ڈاکٹر شیخ محمد اکرام ناظم ادارۂ ثقافت اسلامیہ لاہور

پروفیسر ڈاکٹر محمد باقر، پرنسپل یونیورسٹی اورنٹیل کالج و صدر شعبہ فارسی پنجاب یونیورسٹی لاہور

سید وقار عظیم، ریڈر شعبہ اردو پنجاب یونیورسٹی لاہور

سید وزیر الحسن عابدی، ریڈر شعبہ فارسی پنجاب یونیورسٹی لاہور

جناب احمد ندیم قاسمی، مدیر مجلہ "فنون" لاہور

پروفیسر ڈاکٹر عبادت بریلوی، صدر شعبہ اردو پنجاب یونیورسٹی لاہور

جناب صفدر میر، روزنامہ پاکستان ٹائمز لاہور

پروفیسر ڈاکٹر محمد اجمل، صدر شعبہ نفسیات گورنمنٹ کالج لاہور

پروفیسر اختر اقبال کمالی، شعبہ انگریزی اسلامیہ کالج سول لائنز لاہور

ڈاکٹر وحید قریشی، ریڈر شعبہ اردو پنجاب یونیورسٹی لاہور

جناب انتظار حسین، روزنامہ مشرق لاہور

جناب اقبال حسین، شعبہ تاریخ ادبیات پنجاب یونیورسٹی لاہور

## معتمد

ڈاکٹر آفتاب احمد خان، جائنٹ سیکرٹری وزارت اطلاعات و نشریات حکومت پاکستان ڈھاکہ

ڈاکٹر عبد الشکور احسن، ریڈر شعبہ فارسی پنجاب یونیورسٹی لاہور

## نائب معتمد

سید سجاد باقر رضوی، لیکچرر انگریزی یونیورسٹی اورنٹیل کالج لاہور

# پیش لفظ

مجلسِ یادگارِ غالب کا قیام پنجاب یونیورسٹی کے ایک فیصلے کے مُطابق عمل میں آیا اور پروفیسر حمید احمد خاں صاحب اس کے صدر مُقرر ہُوئے۔ مجلّس نے غالب کی یاد کو تازہ رکھنے کے لیے جو کتابیں شائع کرنے کا منصُوبہ بنایا تھا اُنھیں مَیں غالب شناسوں کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہا ہُوں۔

یُونیورسٹی کے ایک اور فیصلے کی رُو سے شعبۂ اردُو میں کُرسئ غالب قائم ہُوئی۔ مَیں مسرّت کے ساتھ اِعلان کر رہا ہُوں کہ اِس اسامی پر پروفیسر سیّد وقار عظیم کا تقرر کیا جا چُکا ہے۔

(پروفیسر) علاءُ الدّین صِدّیقی

وائس چانسلر، جامعۂ پنجاب

لاہور

سینیٹ ہال

مارچ ۱۹۶۹ء

# تعارف



فروری ۱۹۶۹ء میں مرزا غالب کی وفات پر ایک سو برس پُورے ہو رہے ہیں۔ اِس موقع کی مناسبت سے پنجاب یونیورسٹی نے شاعر کی عظمت کے اعتراف کے طور پر نہ صرف شعبۂ اُردو میں ایک پروفیسر کی نئی اسامی "(کرسیِ غالب)" قائم کی ہے، بلکہ مجلسِ یادگارِ غالب کے تعاون سے ایک سلسلۂ مطبوعات شائع کرنے کا اہتمام بھی کیا ہے۔ یہ کتاب اِسی سلسلے کی ایک کڑی ہے۔

مجلسِ یادگارِ غالب کے قیام کی تحریک جنوری ۱۹۶۷ء میں ڈاکٹر آفتاب احمد خان نے کی۔ وہ مجلس کے پہلے معتمد اور سیّد سجّاد باقر رضوی شریکِ معتمد مقرر ہوئے۔ ڈاکٹر آفتاب احمد خان کے لاہور سے ڈھاکے منتقل ہو جانے پر ڈاکٹر عبدالشکور احسن مجلس کے دُوسرے معتمد قرار پائے۔

اواخر ۱۹۶۸ء میں جب ہمارا سلسلۂ کتب طباعت کے مرحلے میں داخل ہوا تو صدرِ مجلس کو ڈاکٹر محمد باقر کی مسلسل اعانت اور مشورہ بھی قدم قدم پر میسّر رہا۔ جن اربابِ فکر و نظر نے مجلس کی درخواست پر اس سلسلۂ کُتب کی ترتیب، تالیف یا تصنیف میں حصّہ لیا اُن میں سے ہر ایک کا نام متعلّقہ کتاب کے سرورق

کی زینت ہے۔ مجلسِ یادگارِ غالب کے ارکان کے ناموں کی پوری فہرست اِس کتاب کے شروع میں الگ شائع کی جارہی ہے۔

مجلس کے سلسلۂ مطبُوعات میں سب سے پہلے مرزا غالب کی تصانیف آتی ہیں جو اُردو اور فارسی نظم و نثر پر مشتمل ہیں۔ یہ تصانیف نفسِ مضمُون کی رعایت سے یا موزونی ضخامت کا لحاظ کر کے مختلف جِلدوں میں تقسیم کر دی گئی ہیں۔ اِن سب کتابوں پر مؤلفین نے دیباچے لکھے ہیں اور حسبِ ضرورت حواشی کا اضافہ بھی کیا ہے۔ نیز جہاں تک ممکن ہو سکا دستیاب وسائل کی مدد سے ہر متن کی تصحیح کی ہے۔ کوشش کی گئی ہے کہ مرزا غالب کی تصانیف میں سے کوئی کتاب رہ نہ جائے۔ چنانچہ اُن کی بعض نگارشات جو مرورِ زمانہ سے تقریباً ناپید ہو چکی تھیں، اب پھر اہلِ نظر کے ہاتھوں میں پہنچ رہی ہیں۔ دیوانِ غالب کا نسخۂ حمیدیہ، جسے صدرِ مجلس نے مرتّب کیا ہے، ایک پہلے فیصلے کے مطابق مجلسِ ترقّیِ ادب، لاہور، کی طرف سے شائع ہو رہا ہے۔ غالب کی صرف یہی ایک کتاب مجلسِ یادگارِ غالب کی مطبُوعات میں شامل نہیں۔

مرزا غالب کی تصانیف کے علاوہ مجلس کی مطبُوعات میں وہ کتابیں بھی شامل ہیں جن میں اِس یگانۂ رُوزگار کے شخصی، فنّی اور فکری کمال کا احاطہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ جو انگریزی دان لوگ اُردو نہیں جانتے انھیں

غالب کے فکر و فن سے متعارف کرنے کے لئے ایک مفصّل کتاب انگریزی زبان میں شائع کی جارہی ہے۔ ایک اور کتاب میں غالب پر شائع شدہ مواد کے متعلّق معلومات فراہم کی گئی ہیں۔ پھر اس سوال کا جواب کہ "میں نے غالب سے کیا پایا" ایک تیسری کتاب کی بنیاد بنایا گیا ہے۔ اِس میں متعدّد غالب شناس حضرات کے ذاتی تاثّرات جمع کئے گئے ہیں۔ اسی طرح ایک اور مجموعے میں گذشتہ ایک سو برس کی تنقیدِ غالب کا خاکہ اقتباسات کی صورت میں پیش کیا گیا ہے۔

یہ کتابیں فروری ۱۹۶۹ء میں شائع ہورہی ہیں۔ گویا اِن کی تاریخِ اشاعت سے مرزا غالب کی حیات بعدِ ممات کی دوسری صدی شروع ہوتی ہے۔ مجلس کو یقین ہے کہ اس دوسری صدی میں غالب کے قبولِ عام کی سرحدیں کچھ اور وسیع ہو جائیں گی۔ خدا کرے کہ دنیا کو ہند اسلامی تمدن کے آخری ترجمان سے روشناس کرانے میں مجلس کی یہ سعی رائگاں نہ جائے۔

حمید احمد خاں
صدر مجلس یادگار غالب
جامعۂ پنجاب، لاہور

سینیٹ ہال
فروری ۱۹۶۹ء

محمد باقر

## پیش لفظ

دهلی کے ۱۱ مئی ۱۸۵۷ء کے معروف فساد کے بعد میرزا اسد اللہ خان غالب مؤلف درفش کاویانی گوشہ گیر ہو کر بیٹھ گئے اور انہوں نے تنہائی کی اذیت سے بچنے کے لئے اپنے سوانح حیات ترتیب دینے شروع کئے۔

"۱۱ مئی سنہ ۱۸۵۷ء کو یہاں فساد ہوا۔ میں نے اسی دن سے گھر کا دروازہ بند کیا اور آنا جانا موقوف کردیا۔ بے شغل زندگی بسر نہیں ہوتی۔ اپنی سرگذشت لکھنی شروع کی"[۱]۔

اس کتاب کا نام انہوں نے دستنبو رکھا:

---

۱۔ غالب کے خط کا اقتباس، بنقل از غالب، ص ۳۲۶۔

## پیش لفظ

دھلی کے ۱۱ مئی ۱۸۵۷ء کے معروف فساد کے بعد مرزا اسد اللہ خان غالب مؤلف درفش کاویانی گوشہ‌گیر ہو کر بیٹھ گئے اور انہوں نے تنہائی کی اذیت سے بچنے لئے اپنے سوانح حیات ترتیب دینے شروع کئے -

"۱۱ مئی سنہ ۱۸۵۷ء کو یہاں فساد ہوا۔ میں نے اسی دن سے گھر کا دروازہ بند کیا اور آنا جانا موقوف کردیا - بے شغل زندگی بسر نہیں ہوتی - اپنی سرگذشت لکھنی شروع کی"۱ -

اس کتاب کا نام انہوں نے دستنبو رکھا :

۱ - غالب کے خط کا اقتباس، بنقل از غالب، ص ۳۲۶ -

''بنگارش سرگذشت پرداختم
و موسوم به دستنبو ساختم''[1]

اس سرگذشت کی تحریر و تسوید سے فارغ ہوئے تو غم تنہائی سے نبرد آزمائی کے لئے انہوں نے محمد حسین بن خلف تبریزی متخلص بہ برہان کی معروف فارسی لغت برہان قاطع (مؤلف بسال ۱۰۶۲ ھجری قمری) کا مطالعہ شروع کر دیا۔ اور اسے ناقص پا کر اس پر تنقید لکھنی شروع کی :

''من بدان تنهایی و بینوایی که جز سایهٔ خویش در برابر و جز دساتیر و برهان قاطع سوادی در نظر نداشتم، در ستم آباد دهلی بکنج کاشانه، چون تصویر دیوار خانه از حس و حرکت اثر نداشتم - اگرچه به بند نبوده ام، اما بی گزند نه بوده ام . . . . . .

''چون آن نمط گسترده آمد و آن تحریر [دستنبو] انجام یافت، هرگاه غم تنهایی زور آوردی برهان قاطع را نگرستمی - چون آن سفینه گفتارهای نا درست داشت و مردم از راه میبرد

---

۱ - درفش کاویانی، ص ۲ -

و من آئین آموزگاری داشتم، بر پیروان خودم دل سوخت - جادہای نمایان ساختم تا بیراهه نپویند،، ۱ -

غالب نے برهان قاطع پر جو تنقید لکھی اُس کا نام قاطع برهان رکھا:

،،گذارش در نگارش برین آرش اساس گزید، که سر آغاز عبارت کتاب را بنام کتاب که برهان قاطع است امتیاز داده ام و قلب برهان قاطع که قاطع برهان خواهد بود نام عبارت خویش نهاده ام،،۲

قاطع برهان سنه ۱۲۷۶ھ (مطابق سنه ۱۸۶۰ء) میں مکمل ہوئی:

یافت چون گوشمال زین تحریر
آنکه برهان قاطعش نامست
شد مسمی به قاطع برهان
،،درس الفاظ،، سال اتمامست۳

،،درس الفاظ،، سے ۱۲۷۶ کے اعداد برآمد ہوتے ہیں جو اس کتاب کا سال تالیف ہے -

---

۱ - درفش کاویانی، ص ۳ -
۲ - درفش کاویانی، ص ۴ -
۳ - درفش کاویانی، ص ۴ -

حالی کے بقول :

''اس کتاب کا شایع ہونا تھا کہ ہر کس و ناکس مرزا کی مخالفت پر کمربستہ ہوگیا،،[۱]

لیکن حقیقت یہ ہے کہ برہان قاطع پر غالب کی تنقید اور اصلاح سے بہت پہلے تیرھویں صدی ہجری کے آغاز میں جب برہان قاطع کا ترکی میں ترجمہ ہوا تو سید احمد عاصم عنتابی نے اور بہت سے فرہنگوں کی مدد سے برہان قاطع کے اغلاط درست کیے - انہوں نے اس کتاب کا نام تبیان نافع رکھا اور ۱۲۱۴ ہجری قمری میں اسے قسطنطنیہ سے پہلی مرتبہ شایع کیا - اس کا دوسرا ایڈیشن بولاق سے ایک سال بعد ۱۲۱۵ میں اور تیسرا ایڈیشن قاھرہ سے ۱۲۵۱ میں شایع ہوا[۲] -

لیکن یہ حقیقت اپنی جگہ پر قابل ذکر ہے کہ ترکی تبیان نافع کے شایع ہونے سے تقریباً ۶۲ سال بعد جب غالب نے برہان قاطع پر اپنا انتقاد شایع کیا تو ہندوستان کے فارسی دان حلقوں میں ہلچل مچ گئی اور

---

۱ - یادگار غالب، ص ۶۵ -

۲ - دانشمندان آذربایجان، ص ۹۶ اور فہرست کتابخانۂ مدرسۂ عالی سپہسالار، ج ۲، ص ۱۶۱ -

پھر اس سلسلے میں مخالف اور موافق آرا پر مشتمل پوری چودہ کتابیں اور رسالے فارسی اور اردو اور نظم و نثر میں شایع ہوئے - ان میں سے قاطع برہان کی حمایت میں غالب نے خود بہت کچھ لکھا - چونکہ ان تالیفات پر مالک رام[1] نے بڑی تفصیل سے کام کیا ہے اور مولانا غلام رسول مہر[2] اور ڈاکٹر محمد معین[3] نے بھی کافی معلومات بہم پہنچائی ہیں اس لئے یہاں صرف ان کے نام اور سنین دینے پر اکتفا کی جاتی ہے :

## قاطع برہان کے خلاف

۱ - ساطع برہان (فارسی) از میرزا رحیم بیگ میرٹھی مؤلف بسال ۱۲۷۶ھ (۱۸۶۰ء) - مطبوعہ ۱۲۸۲ (۱۸۶۶) -

۲ - محرق قاطع (فارسی) سید سعادت علی مطبوعہ ۱۲۸۰ھ (۱۸۶۳ء) -

۳ - مؤید برہان (فارسی) تالیف آغا احمد علی شیرازی

---

۱ - ذکر غالب، ص ص ۱۹۲-۱۷۶ -
۲ - غالب، ص ص ۳۵۰-۳۳۴ -
۳ - مقدمۂ برہان قاطع، ج ۱، ص ص صدوسیزدہ تا صد وشانزدہ -

جہانگیر نگری، متخلص باحمد، مؤلف بسال ۱۲۸۰ (۱۸۶۴) مطبوعہ ۱۲۸۲ (۱۸۶۶) -

۴ - قاطع القاطع (فارسی) تالیف امین الدین دہلوی متخلص بامین ، مؤلف بسال ۱۲۸۱ (۱۸۶۵) - مطبوعہ ۱۲۸۳ (۱۸۶۷) -

۵ - شمشیر تیزتر (فارسی) تالیف عبدالصمد فدا سلہٹی، شاگرد آغا احمد علی شیرازی جہانگیر نگری، مؤلف بسال ۱۲۸۳ (۱۸۶۷) - مطبوعہ ۱۸۶۸ -

۶ - تیغ تیز تر (فارسی منظوم) از عبدالصمد فدا یا آغا احمد علی (''ہنگامۂ دل‌آشوب،، شمارہ ۱۴ کا جواب) - مطبوعہ ۱۲۸۴ (۱۸۶۷) -

## قاطع برہان کی حمایت اور مخالف تالیفات کی تردید میں

۷ - نامۂ غالب (اردو) از غالب - ''ساطع برہان،، کے جواب میں - ۱۸۶۵ء -

۸ - دافع ہذیان (فارسی) تالیف نجف علی خان جھجری متخلص بہ نجف - ''محرق قاطع،، کے جواب میں - مطبوعہ ۱۲۸۱ (۱۸۶۵) -

۹ - سوالات عبدالکریم (اردو) بنام عبدالکریم -
''محرق قاطع،، کے جواب میں - مطبوعہ ۱۲۸۱
(۱۸۶۵) -

۱۰ - لطایف غیبی (اردو) بنام میاں داد خان سیاح -
''محرق قاطع،، کے جواب میں - مطبوعہ ۱۲۸۱ (۱۸۶۵) -

۱۱ - قطعۂ غالب (فارسی منظوم) از غالب - مطبوعہ
۱۲۸۲ (۱۸۶٦) -

۱۲ - تیغ تیز (اردو) از غالب - مطبوعہ ۱۸۶۷ -

۱۳ - ہنگامۂ دل آشوب (فارسی منظوم) - یہ ایک
مجموعہ ہے جس میں مندرجہ ذیل شامل ہیں:

(الف) قطعۂ غالب (مذکورہ بالا)

(ب) قطعۂ منظوم از عبدالصمد فدا (اوپر کے قطعے کے
جواب میں) -

(ج) غالب کے دو شاگردوں سید محمد باقر علی باقر آروی
اور

(د) خواجہ سید فخر الدین حسین سخن کے قطعات فدا
کے جواب میں - مطبوعہ ۱۲۸۳ (۱۸۶۷) -

۱۴ - ہنگامۂ دل آشوب (حصۂ دوم) -

(الف) قطعۂ منشی جواہر سنگھ جوہر لکھنوی (شاگرد ناطق مکرانی) آغا احمد علی احمد کی حمایت میں ۱ -

(ب) باقر اور سخن کی طرف سے جوہر اور فدا کے

(ج) قطعات کا جواب -

(د) میر آغا شمس لکھنوی کا اودھ اخبار (۲۵ جون ۱۸۶۷) میں غالب کے خلاف مضمون اردو نثر میں - اس کے جواب میں -

(ہ) سخن کا مضمون اردو نثر میں -

اور (و) باقر کا مضمون فارسی نثر میں -

---

۱ - اس ہنگامے میں منشی جواہر سنگھ ''جوہر'' لکھنوی کا کردار عجیب نظر آتا ہے - ایک طرف تو وہ آغا احمد علی ''احمد'' کی حمایت میں قطعہ لکھتا ہے جس سے بظاہر غالب کی مخالفت مقصود تھی اور دوسری طرف وہ ''قاطع برہان'' کی توصیف بھی کرتا ہے - قاطع برہان کی طباعت پر جوہر کا قطعۂ تاریخ ملاحظہ ہو :

درین کتاب مسمی بہ قاطع برہان
نگر کہ خانۂ غالب چہ مایہ گوہر سفت
بیا کہ جوہر رنگین صفیر بی کم و بیش
نگار خانۂ فرہنگ سال طبعش گفت

(ر) منشی محمد امیر امیر لکھنوی کا قطعہ اردو میں غالب کی حمایت میں - ان ساتوں کا مجموعہ مطبوعہ ۱۲۸۴ (۱۸۶۷) -

اسی ہنگامے کے دوران میں غالب نے قاطع برہان کو دوبارہ چھاپنے کا ارادہ کیا اور اب کے اس میں مزید مطالب، ایک دیباچے اور اعتراضات کا اضافہ کیا - پھر اس کا نام بدل کر درفش کاویانی رکھ دیا :

''قاطع برہان که صنعت نقشبند خیال منست، نه نامهٔ اعمال منست که در آن جہان بمن خواهند سپرد - همدرین جہان خواهد ماند - در دل فرود آمد که بمقامی چند کلامی چند بفزایم و این مجموعه را که قاطع برهان نام نهاده ام سپس درفش کاویانی خطاب دهم :

قطعه

نازم بخرام و کلک و طرز رقمش
ماناست ز تیزی بدم تیغ دمش
چون اسم کتاب قاطع برهان بود
گردید درفش کاویانی علمش[۱]

---

۱ - درفش کاویانی، ص ۱۱

درفش کاویانی غالب کی زندگی میں پہلی اور آخری مرتبہ ۱۲۸۲ھ (۱۸۶۵ء) میں شایع ہوئی، جیسا کہ مندرجہ ذیل قطعات تاریخ سے ظاہر ہے:

قطعۂ تاریخ سیف الحق منشی میاں داد خان سیاح جامع لطایف غیبی

واقعی برہان قاطع کی ہوئی ترمیم خوب
واہ واہ ای کلک تیز آہنگ غالب واہ واہ
یوں کیا سیاح نے اظہار سن عیسوی
قاطع برہان ہے فرہنگ غالب واہ واہ[1]
۱۸۶۵

قطعۂ تاریخ میرزا یوسف علی خان متخلص بہ عزیز[2]

دوبارا طبع شد قاطع کنون یافت
درفش کاویانی اسم ثانی
پی سالش شمر بی عیب من بعد
مکرر گو درفش کاویانی[2]
۱۲۸۲

---

۱ - درفش کاویانی، ص ۲۷۲ -
۲ - ''درفش کاویانی'' کے دگنے اعداد میں سے ''عیب'' کے اعداد منہا کرنے سے سنہ ۱۲۸۲ بر آمد ہوتا ہے -

اس ایڈیشن کی اشاعت کے لئے میر غلام بابا خان رئیس سورت نے پہلے غالب کو گھڑی[1] بھیجی اور پھر سو روپے نقد[2] - اس روپے سے اکمل المطابع، دھلی میں میر فخر الدین کے اہتمام سے اس کتاب کے صرف تین سو نسخے شایع ہوئے - ظاہر ہے کہ گذشتہ سو سال میں اس مطبوعہ نسخے کی بیشتر جلدیں دستبرد زمانہ کی نذر ہو گئیں اور بہت کم باقی بچیں - ان میں سے ایک جلد دانشگاہ پنجاب کے کتابخانے میں محفوظ ہے، جس کی مدد سے اشاعت زیر نظر کی ترتیب و تدوین کی گئی ہے -

## مطالب درفش کاویانی

غالب نے اپنے بقول برہان قاطع میں تقریباً دو سو لفظ قابل اعتراض پائے - اور ان پر تنقید کی - قاطع برہان یا اس کے دوسرے ایڈیشن درفش کاویانی کے مقدمہ میں انہوں نے جو بات لکھی وہی مضمون اردو میں دہراتے ہوئے عالم مارہروی کو ایک خط میں لکھتے ہیں :

" اس درماندگی کے دنوں میں چھاپے کی برہان قاطع میرے پاس تھی - اس کو میں

۱ - اردوئے معلی، ص ۹ -

۲ - اردوئے معلی، ص ۲۲ -

دیکھا کرتا تھا - ہزارہا لغت غلط، ہزار ہا بیان لغو، عبارت پوچ، اشارت پا در ہوا - میں نے دو سو لغت کے اغلاط لکھ کر ایک مجموعہ بنایا ہے اور قاطع برہان اس کا نام رکھا ہے،،۔

غالب کے مجموعے کے مطالب دو انواع کے اجزا پر مشتمل ہیں - ایک طرح کے اجزا میں پہلے برہان قاطع سے اصل عبارت نقل اور پھر قاطع برہان کے عنوان سے ان پر تنقید کی گئی ہے - دوسری طرح کے اجزا میں آغاز کلام تنبیہ کے کلمہ سے ہوتا ہے اور ان تنبیہات میں براہ راست ایک کلمہ یا کئی کلمات پر یک جا تنقید کی گئی ہے - غالب کو اپنی فارسی دانی پر بہت ناز تھا - اور جہاں تک فارسی شعر گوئی کا تعلق ہے یہ ادعا اور ناز صحیح اور بجا تھا - لیکن لغت نویسی کے میدان میں وہ ان شہسواروں میں سے نہ تھے جو ان سے پہلے اور برہان سے بھی پہلے گوے سبقت لے جا چکے تھے - غالب نے برہان پر اعتراض کرتے ہوئے اس بنیادی حقیقت کو ملحوظ خاطر نہیں رکھا کہ برہان زیادہ سے زیادہ اس قسم کے عالم لغت نویس تھے، جنہوں نے اپنے پیشروؤں کی خوشہ چینی کر کے برہان قاطع مرتب کی تھی -

اور انہوں نے برہان قاطع کے دیباچے میں چند عمدہ کتابوں، مثلاً **فرہنگ جہانگیری** (تالیف جمال الدین حسین اینجو مؤلف بسال ۱۰۱۷ ق)، **مجمع الفرس سروری** (تالیف محمد قاسم بن حاجی محمد کاشانی معروف بسروری مؤلف بسال ۱۰۰۸ق) **سرمۂ سلیمانی** (تالیف تقی بن محمد بن سعید الدین محمد بلیانی حسینی واعظ)، **صحاح الادویہ** حسین الانصاری (تالیف حسین بن زین العابدین انصاری) وغیرہ کے نام بھی گنوا دیے تھے۔ اس لئے برہان قاطع کی تدوین کے وقت یا تو برہان کے پاس معانی بیان کرنے کے لیے نظائر موجود تھے یا شواھد۔ چنانچہ برہان قاطع میں جو اغلاط شامل ہوئے اس کی تمام تر ذمہ داری برہان کی نہ تھی۔ اس کے باوجود یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ برہان نے چند مقامات پر ٹھوکر ضرور کھائی ہے اور غالب کی دقت پسند نظر نے اسے بھانپ لیا ہے۔ تاہم برہان اس سخت گیری کا مستحق نہ تھا، جو غالب جیسے عمومی حیثیت سے خوشگوار قسم کے شاعر اور عالم نے اختیار کی۔ بعض مقامات پر تو غالب نے صرف نکتہ چینی کی غرض سے نکتہ چینی کی ہے، مثلاً برہان نے آبدار کے معنی لکھے:

''بر وزن تابدار، گیاهیست مانند لیف خرما۔ و هر چیز با طراوت و پر آب را نیز گویند از میوہ و جواهر۔ و کارد و شمشیر را هم گفته اند و کنایه از مردم صاحب سامان و مالدار هم هست''۔

غالب کو سب سے پہلا اعتراض اس کلمہ پر یہ تھا کہ یہ اتنا اہم نہیں کہ اسے لغت میں جگہ دی جائے اور اس کا وزن یا تلفظ بیان کیا جائے؛ چنانچہ انہوں نے قاطع برھان میں لکھا:

''آبدار نه لفظی‌ست که در شمار لغات جا تواند یافت و از بهر آن هموزن باید آورد''۔

غالب نے آگے چل کر اس لفظ کے معانی پر یہ اعتراض کیا ہے کہ ایک گھاس کے جو معنی درج کیے گئے ہیں وہ محل تامل ہے۔ اور صاحب سامان اور مالدار تو اس کے ہرگز معنی نہیں ہوسکتے۔

''اسم گیاہ محل تامل و بمعنی صاحب سامان و مالدار زنهار نیست، آن آبمند است نه آبدار''۔

جیسا که میں نے پہلے عرض کیا ہے، برھان سے پہلے اور برھان کے معاصر علماء نے آبدار کے یه معنی قبول کر لیے تھے جن پر غالب کو اعتراض تھا؛ مثلاً جمال الدین حسین اینجو نے ۱۰۱۷ قمری میں جو فرھنگ جہانگیری مرتب کی تو اس میں آبدار کے یه تمام معنی لکھے جو برھان نے لکھے ھیں :

"آبدار - با بای موقوف، چہار معنی دارد : اول چیزی با طراوت را گویند، دوم کنایت مردم صاحب جمعیت و سامان بود، حکیم سنائی نظم نموده :

ثقة الملک طاهر آنکه چو آب
ایزدش آبدار خواهد کرد

سوم هر چیزی را آبدار خوانند مانند میوه و جواهر و تیغها چون کارد و خنجر و شمشیر و مثل آن، حکیم فردوسی فرماید :

چو با او ندید آنچه جای درنگ
همان آبداری که بودش بچنگ

بزد بر سر ترگ آن نامدار
تو گفتی تنش سر نیاورد بار

چهارم نام گیاهی است که شبیه باشد بلیف خرما،،۔

برہان سے ۶۱ سال پہلے الله داد فیضی سرهندی نے ۱۰۰۱ قمری میں مدار الافاضل، کے نام سے ایک لغت ترتیب دی ۔ جس کی تین جلدیں راقم اب تک شایع کرچکا ہے ۔ اس میں وہ معنی دیے ہوئے ہیں جو برہان نے لکھے ہیں :

،،آبدار ۔ نام گیاهی است و مروارید اول جنس و نو و تیغ بران و مثل آن و در ادات‌ست بمعنی تر و تازه،، ۔

بلکه اس بیان سے یه بھی پته چلتا ہے ۔ که قاضی خان بدر محمد المعروف بدھاروال نے ۸۲۲ق/۱۴۱۹م میں ادات الفضلاء کے نام سے جو لغت مرتب کی تھی اس میں آبدار کے معنی تر و تازه دیے ہوئے ہیں ۔ اسی طرح مولوی محمد لاد نے مؤید الفضلا (مؤلف بسال ۹۲۵ق/۱۵۱۹م) میں آبدار کے معنی یه لکھے ہیں :

،،گیاهیست بلیف ماند و اندک طعم باشد و اندک بوی ۔ کذا فی بعض لغات الطب ۔ مروارید اول جنس، و نو و تیغ بران و امثال آن آورده اند و بمعنی دارندهٔ آب .........،، ۔

(سترہ)

پھر برھان کے معاصر ملا عبدالرشید تتوی نے اپنی تالیف فرھنگ رشیدی (جو برھان قاطع سے صرف دو سال بعد، یعنی ۱۰۶۴ قمری میں ترتیب دی گئی) میں آبدار کے معنی وھی لکھے ھیں جو برھان نے دیئے ھیں اور شواھد بھی پیش کیے ھیں -

عصر حاضر کے سب سے بڑے ایرانی لغت نویس علامہ دھخدا نے بھی آبدار کے وھی معنی اپنی گرانقدر تالیف لغت نامہ میں گنوائے ھیں جو برھان نے پیش کیے ھیں -

ان حالات میں غالب کے انتقاد کو قبول کرنے میں ھمیں تامل کرنا پڑتا ہے اور یہ تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ کم از کم اس کلمہ پر غالب کے جو اعتراضات ھیں وہ صحیح نہیں -

یہ تصویر کا ایک رخ ہے - جس میں یہ ظاھر کرنے کی سعی کی گئی ہے کہ برھان قاطع پر غالب کا ھر اعتراض صحیح نہ تھا - اس مختصر سی فرصت میں ان دو سو کلمات پر بحث کرنے کی گنجایش نہیں جو غالب نے برھان قاطع سے چن کر اپنی تالیف قاطع برھان میں مورد انتقاد قرار دیئے ھیں - لیکن یہ کہا جا سکتا ہے کہ ان میں سے

## (اٹھارہ)

بیشتر کلمات ایسے ہیں جن کے متعلق بحث کرتے ہوئے غالب نے بنیادی وسایل لغت مہیا نہ ہونے کی وجہ سے یا سن ستاون کے ہنگامی مضر نفسیاتی اثرات کی وجہ سے برہان سے انصاف نہیں کیا۔

تصویر کا دوسرا رخ یہ ہے کہ کہیں کہیں غالب نے غلطی کو بھانپ تو لیا ہے، لیکن اس کی تصحیح کرتے ہوئے خود بھی اصل مطلب سے دور نکل گئے ہیں؛ مثلاً برہان نے ایک کلمہ بر پروشان[1] کا وزن پردہ پوشان دیا ہے اور اس کے معنی آمت لکھا ہے۔ غالب نے پہلے تو برہان کے دیے ہوئے وزن پر یوں اعتراض کیا ہے:

"بر پروشان، بوزن پردہ پوشان بمعنی امت میفرماید۔ هموزن را بمیزان نظر باید سنجید - بر پروشان از پردہ پوشان در وزن بمقدار یک هاى هوز کم است - یکی از معتقدان این کتاب گفت که قصور کاپی نویس است که بای فارسی را با رای بی نقطه متصل نوشت - اگر بدین صورت بر په روشان نوشتی در وزن برابر آمدی - گفتم :

---

[1] - برہان نے اپنی لغت میں اس کی مختلف شکلیں لکھی ہیں، مثلاً بر فروشان، بروسان، بروشان، پروسنان اور ورشنان، اور ان میں سے کوئی شکل بھی درست نہیں۔

گرفتم کہ چنین است، بر پہروشان زبان کدام سر زمین است؟ گفت در اقصای ملک دکن جنیان بدین زبان سخن می کنند،،۔

'بر پروشان، کو 'پردہ پوشان، کا ہموزن قرار نہ دیتے ہوئے غالب نے برہان کو جنوں تک کا ہم جنس بنا دیا ہے، حالانکہ بات صرف اتنی ہے کہ ''پردہ پوشان،، میں ہائے غیر ملفوظ ہے۔ اور اگر یہ تسلیم کر لیا جائے تو ''پر پروشان،، اور ''پردہ پوشان،، کا وزن ایک قرار پاتا ہے۔

اب بر پروشان کے مطلب کی طرف آئیے۔ غالب لکھتے ہیں:

''یاد دار برسان بمعنی آمت آمدہ، اما بی مضاف الیہ نیارند یعنی برسان فلان نبی، و آن خود پیداست کہ 'بر، بمعنی علی و 'سان، بمعنی طرز و اسلوب است،،۔

غالب نے غلطی تو ضرور بھانپ لی ہے، لیکن اس کی اصلاح صحیح طور پر نہ کر سکے۔ حقیقت یہ ہے کہ

''بر پروشان،، در اصل کلمۂ بر روشنان کی تصحیف ہے۔ کیونکہ ملک الشعراء ابو منصور علی بن احمد الاسدی الطوسی نے اپنی تالیف کتاب لغت فرس (جو پانچویں صدی هجری کے نصف میں تالیف هوئی) میں اس کلمه کو دقیقی کے ایک شعر کی سند پیش کرتے هوے یونہی درج کیا ہے۔ دقیقی کا شعر یه ہے:

شفیع باش بر شه مرا بدین زلت
چو مصطفلی بر دادار بر روشنان را

لغت فرس کے ناشر اور عصر حاضر کے ایران کے ایک بہت بڑے فاضل مرحوم عباس اقبال نے یه رائے ظاهر کی ہے کہ میرے خیال میں صحیح کلمه بد روشنان، یعنی ''بد روشن،، کی جمع ہے۔ جس کے معنی گمراه یا گناهگار کے هیں۔ لیکن اسدی نے اس کے معنی صاف طور پر امت هی لکھے هیں اور راقم بھی دکتر محمد معین اور برهان قاطع کے حاشیه نگار سے متفق ہے کہ کلمه کی اصلی شکل ''بر روشنان،، هی تھی، کیونکہ پہلوی میں اس کی شکل ور وشنیکان، بمعنی مؤمنان اور پیروان ہے۔ اور داربگرد فارس میں عبداللہ بن زبیر (جو خلافت کے دعویدار تھے)

کے ۶۵ قمری سال میں بنائے جانے والے سکوں پر پہلوی میں یہ کلمہ درج ہے:

''عبداللہ امیر ور وشنیکان،، یعنی عبداللہ امیرالمؤمنین۔ لہذا غالب کی تصحیح بھی صحیح کلمہ تک ہماری رہنمائی نہیں کرتی گو برہان نے بھی یہ کلمہ صحیح طور پر برہان قاطع میں درج نہیں کیا۔

## قاطع برہان اور درفش کاویانی کا ایک حصہ

ان اشتباہات کی تنقید پر مشتمل ہے جن میں برہان نے کسی دلیل اور وجہ کے بغیر حقائق سے انحراف کیا ہے اور غالب کا ایراد جائز، بجا اور صحیح ہے۔ ایک دو مثالیں پیش خدمت ہیں۔ برہان نے بذلہ بمعنی سخنان شیرین و لطیف، کو بزلہ بزای ہوز لکھا ہے، حالانکہ یہ عام طور پر معلوم ہے کہ بذلہ بذال ثخذ سے نہ کہ بزای ہوز۔ غالب نے اس غلطی کی نشاندھی کی ہے اور صحیح کی ہے۔ اسی طرح برہان نے ببغا، بفتح اول و سکون ثانی و غین نقطہ دار، بمعنی طوطا کی تصحیف کر کے اور اسے بیغا بنا کر اپنی لغت میں درج کیا ہے۔ غالب نے اس اشتباہ پر بھی گرفت کی ہے

اور غالب کا اعتراض سو فی صد درست ہے۔ بیغا فارسی کا کوئی لفظ نہیں۔ صحیح کلمہ بیغا ہی ہے۔

خلاصہ یہ کہ ان مثالوں سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ لغت نویسی میں جگر کاوی کے باوجود قطعی فیصلے صادر کرنا کوئی آسان کام نہیں۔

درفش کاویانی کی طباعت کے دوران یہ حقیقت بھی واضح ہوئی کہ برہان قاطع پر غالب کا انتقاد اس اعتبار سے قابل توجہ ہے کہ اس نے ان کلمات کی نشاندھی کی ہے جن کے مطالب کی تائید یا تصحیح لغوی لحاظ سے ایک اہم کارنامہ ہوگا۔ افسوس ہے وقت کی قلت کے باعث راقم اس قسم کا تفصیلی کام سر انجام نہ دے سکا۔ لیکن اس کام کی جہات ضرور معین کی جا سکتی ہیں اور وہ یہ ہیں:

۱ - برہان سے جہاں ایسی اغلاط سرزد ہوئی ہیں جن کی تصحیح پہلوی اور قدیم فارسی سے ناواقفیت کی وجہ سے غالب بھی نہیں کرسکا، لیکن عصر حاضر کے ایرانی لغت نویس ڈاکٹر محمد معین نے ان کی تصحیح کی ہے، ان کا مفصل جائزہ لیا جانا چاہئیے۔ مثلاً کلمۂ بر پروشان۔

۲ - برهان نے جہاں غلط خوانی کی وجہ سے ایک ایک لفظ کی کئی شکلیں پیش کی ھیں اور ان میں سے صرف ایک ھی صحیح شکل ہے، ان کی اصلاح ھونی چاھئیے - مثلاً برھان نے ترفند کو ترفند، ترقند، ترکند، تروند چار مختلف شکلوں میں لغت میں داخل کیا ہے اور غالب نے اسے بھانپ لیا ہے کہ صحیح اور اصل کلمہ صرف ترفند ہے -

۳ - غالب کا انتقاد جہاں خود غلط خوانی کی وجہ سے درست نہیں ان کلمات کا تفصیلی جائزہ لغوی اعتبار سے بہت مفید ھوگا -

## غالب اور برھان قاطع کے نسخے

راقم کی معلومات کے مطابق اس وقت تک برھان قاطع کے جو خطی نسخے دریافت ھوئے ھین ان میں سے قدیم ترین وہ ہے جس کی کتابت عبدالحسین بن عبداللہ نے شہر حیدرآباد دکن میں تالیف برھان سے تقریباً ایک سال بعد یعنی ۱۰۶۳ قمری ھجری میں کی ہے - یہ نسخہ

اس وقت کتاب خانۂ ملی تہران میں (شمارہ ۷۱) محفوظ ہے ۱۔

حالی نے لکھا ہے :

"جس وقت مرزا نے قاطع برہان لکھی ہے نہ اس وقت ان کے پاس ایک قلمی برہان کے سوا کوئی فرہنگ و لغات تھی، اور نہ کوئی ایسا سامان موجود تھا جس پر تحقیق لغت کی بنیاد رکھی جاتی" ۲ -

جیسا کہ غالب کے ایک خط سے (صفحہ گیارہ) واضح ہوتا ہے غالب کے پاس برہان کا خطی نسخہ نہیں بلکہ مطبوعہ نسخہ موجود تھا - برہان کے مطبوعہ نسخوں میں سب سے پہلا نسخہ وہ ہے جو لارڈ ہیسٹنگز (۱۸۱۳—۱۸۲۳) کے عہد میں جولائی ۱۸۱۸ میلادی میں کلکتے سے شایع ہوا تھا - اسے مشہور مستشرق کپتان ٹامس روبک Captain Thomas Roebuck نے سید کرم حسین الحسینی بلگرامی کے مقدمے کے ساتھ اور

---

۱ - فہرست کتابخانۂ ملی تہران -

۱ - یادگار غالب، ص ۶۴ -

متعدد علما اور ۳۴ کتابوں سے مراجعه اور برهان کے تیره خطی نسخوں سے مقابلے کے بعد شایع کیا - راقم کے پاس برهان کا یه اولین اور نایاب نسخه موجود ہے - اس کا دوسرا ایڈیشن ۱۸۲۲ء میں کلکتے سے شایع هوا - اور تیسرا ایڈیشن کلکتے سے هی لارڈ بنٹنک کے عهد میں ۱۸۳۴ء میں حکیم عبدالمجید نے چھ اور علماء کے تعاون سے شایع کیا - راقم کے پاس یه نایاب ایڈیشن[1] بھی موجود ہے - اور غالب کے اپنے بیان کے مطابق قاطع برهان لکھتے وقت یہی نسخه اُس کے سامنے تھا - غالب متعدد مقامات پر اس نسخے کے صفحات کے حوالے بھی دیتا ہے - چند بیانات ملاحظه هوں :

''در برهان قاطع که به عهد لارڈ بنٹنک در کلکته به تصحیح حکیم عبدالمجید و مولوی بدیع الدین و مولوی عبدالله و چار فاضل دیگر مطبوع شده است، آخر صفحه ۷ این هفت دانشمند از طرفگی جامع برهان ستوده آمده، حاشیه نوشته اند،، - ۲

---

۱ - یه دیکھ کر تعجب هوتا ہے که اُس زمانے میں اس کتاب کی قیمت ۳۲ روپے تھی جو کتاب کے اوپر درج ہے -
۲ - درفش کاویانی، ص ۵۰ -

''فرزانگان صدر [مدیران برهان] دربارهٔ سکون حرف ثانی چخی با غالب همزبانند، چنانکه از حاشیهٔ صفحه ۲۵۳ واضح است،، -۱

''در صفحه ۲۶۲ برهان نامطبوعه و مطبوعهٔ علمای والا قدر صدر [کلمهٔ] چکری را زادهٔ طبع فرتوت فرهنگ نگار دکن شمرده اند،، -۲

''حاشیهٔ صفحه ۳۵۵ برهان منطبعهٔ کلکته دیدنیست، تا دانند که اهل دانش و داد بودن رای بی نقطه را در اسم مشتری که زاوش است روا نداشته اند،، -۳

یه تمام حوالے اور صفحات حکیم عبدالمجید کے ٹائپ میں چھاپے ہوئے نسخے کے عین مطابق ہیں - لیکن امتیاز علی خان عرشی نے کتابخانۂ رضا رامپور سے برهان کا ایک مطبوعہ نسخہ ڈھونڈھ نکالا ہے جو ان کے بیان کے مطابق افضل المطابع کلکتہ میں ۱۲۵۱ھ/۱۸۳۶ء میں بڑے سائز کے ۹۲۳ صفحات پر چھپا تھا اور جس پر

---

۱ - درفش کاویانی، ص ۱۰۸ -

۲ - ایضاً ص ۱۰۸ -

۳ - ایضاً ص ۱۲۸ -

غالب نے برہان کی اغلاط کی نشاندہی کی ہے ۱ - یہ نسخہ غالب نے یکم اگست ۱۸۵۸ء کو علاؤالدین خان علائی کو تحفہ دے دیا تھا - چنانچہ یہ نوابان لوہارو کے کتابخانے میں محفوظ رہا اور جب یہ کتابخانہ رامپور منتقل ہوا تو یہ نسخہ بھی وہاں پہنچ گیا -

راقم کا خیال ہے کہ برہان کے ۱۸۳۴ کے مطبوعہ نسخے کے علاوہ یہ دوسرا نسخہ تھا جو غالب کے زیر مطالعہ رہا ؛ لیکن ایک آدھ مقام پر مجھے یہ شبہ بھی ہوا ہے کہ غالب کے پاس ان دونوں نسخوں کے علاوہ کوئی اور نسخہ بھی موجود تھا - کیونکہ اس نے برہان میں شایع ہونے والی مہمل ترکیب

''ماهوچی شمۂ خضو''

پر تنقید کی ہے وہ برہان کے ۱۸۳۴ء کے مطبوعہ نسخے میں صحیح طور پر یوں درج ہے :

''ماهی و چشمۂ خضر : کنایہ از زبان و دهان معشوق است'' -

---

۱ - ماهنامۂ آج کل، دهلی، مارچ ۱۹۵۸ء و ماهنامۂ تحریک دهلی، اپریل ۱۹۶۱ء -

(اٹھائیس)

ظاہر ہے کہ غالب اگر اس کنایہ اور اس کے معانی کو صحیح طور پر چھپا ہوا دیکھتا تو اسے اعتراض کی ضرورت اور گنجایش نظر نہ آتی - میرے اپنے پاس برہان کے جو متعدد مطبوعہ نسخے ہیں، ان میں ''ماہی و چشمۂ خضر،، صحیح طور پر درج ہے - لیکن مولانا غلام رسول مہر صاحب کے پاس برہان کا ایک مطبوعہ نسخہ موجود ہے جو ۱۲۷۳ قمری میں کلکتے سے شایع ہوا ہے - مہر صاحب کی کمک سے یہ راز کھلا کہ اس کے صفحہ ۲۵۴ پر ''ماہی و چشمۂ خضر،،

ماہوچی شمۂ خضر

اشتباہاً چھپا ہوا ہے اور غالب کا ایراد درست ہے - کیونکہ اس کے پاس کوئی تیسرا نسخہ بھی تھا جس میں یہ اسی طرح درج تھا -

تشکر

اس کتاب کے مطبوعہ نسخے سے میری عزیز شاگرد گلشن بتول خانم نے متن کا بیشتر حصہ میرے لئے نقل کیا - ان کی اس زحمت کشی کے لئے میں بے حد ممنون ہوں اللہ تعالی انہیں جزائے خیر دے - آمین -

(أنيس)

کتاب کی طباعت کے دوران میں محب مکرم پیر سید حسام الدین راشدی اور مولانا غلام رسول مہر نے اپنے نجی کتابخانوں سے درفش کاویانی اور قاطع برهان کے مطبوعه نسخے مرحمت فرمائے - ان کی اس کرم فرمائی کے لئے میں شکر گذار ہوں - کیونکہ صرف انہی مزید نسخوں سے استفادہ کر کے یہ متن مرتب کیا گیا - اور مہر صاحب کا خصوصی شکریہ اس لئے بھی واجب ہے، کیونکہ قاطع برهان کا کوئی اور نسخہ مجھے پاکستان میں کسی معروف یا نجی کتاب خانے سے نہ مل سکا - غالباً پاکستان میں قاطع برهان کے مطبوعه نسخے کے وہ واحد مالک ہیں - اور اگر وہ مدد نہ فرماتے تو کئی اشتباهات کو حل کرنے کا کوئی وسیلہ بہم نہ پہنچتا -

---:---

## مآخذ و منابع


۱ - اردوے معلی میرزا اسد اللہ غالب -
۲ - برهان قاطع محمد حسین برهان - تہران ۱۳۳۰ شمسی -
۳ - خرده اوستا تفسیر و تالیف ابراهیم پور داؤد - بمبئی، ۱۳۱۰ شمسی -
۴ - درفش کاویانی میرزا غالب - نسخهٔ حاضر -
۵ - دانشمندان آذر بایجان محمد علی تربیت - تہران، ۱۳۱۴ شمسی -
۶ - دساتیر بخط میرزا محمد علی کشکول - ۱۳۰۵ قمری -
۷ - ذکر غالب مالک رام - دهلی، ۱۹۵۵ء -
۸ - شرفنامهٔ احمد منیری - نسخهٔ خطی دانشگاه پنجاب - شماره Pi I 32، -
۹ - غالب غلام رسول مہر - لاهور - اشاعت اول -

(اکتیس)


۱۰ - فرهنگ جهانگیری جمال الدین حسین اینجو - لکهنؤ ۱۲۹۳ قمری -

۱۱ - فرهنگ رشیدی ملا عبدالرشید تتوی - کلکته، ۱۸۷۲ میلادی -

۱۲ - فرهنگ واژه های فارسی در زبان عربی - س - محمد علی امام شوشتری - تهران، ۱۳۴۷ ش -

۱۳ - فهرست کتابخانهٔ مدرسه عالی سپه سالار، ابن یوسف، جلد دوم - تهران، ۱۳۱۸ ش -

۱۴ - فهرست کتابخانهٔ ملی تهران (دستنویس) -

۱۵ - قاطع برهان میرزا غالب - لکهنؤ، ۱۲۷۸ قمری -

۱۶ - قصاید عرفی - لکهنؤ، ۱۹۴۴ میلادی -

۱۷ - لغت نامه علی اکبر دهخدا، جزوه، اول و دوم - تهران، ۱۳۲۵ شمسی -

۸۱ - مجمع الفرس محمد قاسم سروری، جلد اول - تهران، ۱۳۴۰ شمسی -

۱۹ - مدار الافاضل الله داد فیضی سرهندی، باهتمام دکتر محمد باقر، جلد اول، لاهور، ۱۹۵۹ میلادی -

۲۰ - مفاتیح العلوم شیخ ابو عبدالله محمد بن احمد کاتب
خوارزمی - ترجمه از حسین خدیو جم -
تهران، ۱۳۴۷ شمسی -

۲۱ - مؤید الفضلا مولوی محمد لاد - لکھنؤ، ۱۸۹۹ء -

۲۲ - یادگار غالب خواجه الطاف حسین حالی -
لاہور، ۱۹۶۳ء -

-:-

بسم الله الرحمن الرحیم

به یزدان دانش بخش دادپسند می پناهم و دانش از خدا و داد از خلق میخواهم، تا گرفته نزنند و خرده نگیرند، که با مردهٔ دو صد ساله دشمنی چرا می ورزد. نه مرا با محمد حسین دکنی بحث است و نه بر شهرت برهان قاطع رشک. این شور و غوغا که در سال یکهزار و دو صد و هفتاد و سه خاست، همانا از خاکیان تا افلاکیان همه دانند که کران تا کران قلمرو هند، ویژه دران میان دهلی را چگونه برهم زد. قطعه ایکه در نمایش سال شیوع این فتنه، به آئین تحزجه از مبدای فیاض، بمن حوالت رفته است، درین دیباجه صورت نگارش گرفته است، تا پاسزد نگاه نگرندگان این اوراق تواند بود :

## قطعه

چون کرد سپاه هند، در هند
با انگلسیان، ستیز بیجا
تاریخ وقوع این وقائع
واقع شده رستخیز بیجا

۱۲۷۳

رستخیز از روی شمار همگی یکهزار و دویست و هفتاد و هفت عدد دارد - چون اعداد جا، که جیم و الف است، از رستخیز بر آورند همان هفتاد و سه باز می ماند که پس از یکهزار و دویست می باید -

سخن کوتاه، در موقف این رستخیز بیجا که همه جا بود، من بدان تنهایی و بینوایی که جز سایهٔ خویش در برابر و جز دساتیر و برهان قاطع سوادی در نظر نداشتم در ستم آباد دهلی بکنج کاشانه، چون تصویر دیوار خانه، از حس و حرکت اثر نداشتم - اگرچه به بند نبوده ام، اما بی گزند نه بوده ام - بنگارش سرگذشت پرداختم و موسوم به دستنبو کتابی ساختم - چون آن نمط گسترده آمد و آن تحریر انجام یافت، هرگاه غم تنهائی زور آوردی برهان قاطع را نگرستمی - چون آن سفینه گفتار های نادرست داشت و مردم را از راه می برد و من آئین آموزگاری داشتم بر پیروان خودم دل سوخت - جاده نمایان

ساختم تا بیراهه نپویند - جامع لغات نه بحسن معنی سری دارد ونه بر جوهر لفظ نظری - رعایت لفظ سیومین و چارمین از هر لغت و افزودن شمارهٔ لغات بهر صورت پیش نهاد همت والای اوست - نه دران روش از برهم خوردن قاعدهٔ استخراج پروا دارد ونه درین خواهش از اندراج یافتن مهملات ننگ - هر مصدر اغتیست و هر کلمه مشتق لغتی - صد ره آن بینی که مصدری را با برخی از مشتقات جلوه داد و به افزودن بای موحده زائده سر تا سر دگر باره نورد از هم کشاد - چون بدین مایهٔ پر گوئی نیز دلش از غصه خالی نشد، نقد روی دست بای عربی وکاف تازی را دوباره در مشهد بای پهلوی و کاف فارسی بر طبق اظهار نهاد - از قلب و اماله و مد و قصر و سکون و حرکت و تخفیف و تصحیف و پارسی و عربی و مفتوح و مکسور قطع نظر است، هر لفظ باندک تبدل و تغیر لغتی دیگر و هر لغت را بیانی دیگر است - کاش کوشش همین باشد و آفریدن لفظ نه آئین باشد - بیشتر الفاظ غریب می آرد و آنچه نگاشته اند می نگارد -

چنانکه کمال اسماعیل را خلاق المعانی لقب است،
اگر این بزرگوار را خلاق الالفاظ خوانند چه عجب ست!

جز لغتی چند که از دساتیر آورده یا دیگر لغات اندک که دران تصرف بکار نبرده، همه آشوب چشم است و آزار دل - زهی نگارش که اگر گاهی ناگاهی بدانسان بودی که طبع

از دیدن آن نیاشفتی، هر آئینه آنچنان بودی که خرد آن را نه پذیرفتی - با این همه کوشش که در جدا کردن راست‌از کاست مرا بود، ننوشته‌ام مگر از بسیار اندکی، چنانکه بی‌مبالغه میگویم از صد یکی همانا میخواستم نوشت و میدانستم نوشت - اما بسبب انبوهی بیانهای ژولیدهٔ جامع مجموع نتوانستم‌نوشت - هر دیده ور که مغز سخن خواهد کافت بسا شورابه‌های ناگوار روان خواهد یافت - کتاب آسمانی نیست که چون و چرا دران نگنجد، گفتار آدمی است هر که خواهد بمیزان نظر سنجد - در نگرستن این نامه که من سیه کرده ام شرط آنست که چون بدیدن این سواد سویدا مداد دل نهند **برهان قاطع** در مقابل نهند - چشمی بسوی آن دارند و چشمی بسوی این، اما چشم حقیقت‌نگر نه چشم غلط بین - کوتاهی سخن این گزارش در نگارش برین آرش اساس گزید که سر آغاز عبارت کتاب را بنام کتاب که برهان قاطع است امتیاز داده‌ام و قلب برهان قاطع که **قاطع برهان** خواهد بود نام عبارت خویش نهاده‌ام - و هر جا که عبارت کتاب را از فرط انزجار طبع فروگذاشته‌ام، لفظ تنبیه نگاشته ام :

یافت چون گوشمال زین تحریر
آنکه برهان قاطعش نامست

شد مسمی بـه قاطع برهان
درس الفاظ سال اتمامست

## دیباچهٔ ثانی جدید

الله! الله! غالب خاکسار، هرزه کار را از آسمان بزمین فرستادند و فرمان دادند که درین بیشه پیشهٔ کشاورزی ورزد و این فرازمان را بازمان نه پسندد - ناگزیر می بایست کمر بستن و زمین خستن، گاو راندن و دانه افشاندن، نادان بهوس در زمین غزل جان کند و ازان گهرها، که باخویش آورده بود، نیمه ای دران زمین پراگند۔ همانا از هر دانه‌ای که کاشت هزار دانه چشم داشت از مروارید که در خاک نهان کنند - شنیده‌ای که ریشه سر بر زند؟ کاش جو کاشتی تا سود برداشتی - دانست که همه را خاک خورد - نیمهٔ دگر پیش شاهان روزگار برد، دیدند و پسندید و نخریدند -

شبی با یکی از رازدانان پژوهش رفت که در مبداء فیاض بخل نیست - ابر بر باغ و راغ و سمن و دمن یکسان بارد، چراست که مردم چندی نادار و اندی تونگرند؟ گفت: راست گفتی توقیع سرنوشت‌ها یکی است، جدا شناس اگر هست جز این نیست که کاروبار گروهی از هر یک بر یک ورق، و سوز و ساز جرگه ای از هر کس بر یک صفحه نوشته اند - آنان ورق از دفتر با خویش آوردند و برات روزی، از هر در که مقدر بود، بردند - اینان ازان

رو که انفکاک صفحه از ورق صورت نه بست تهیدست آمدند و تهی کیسه زیستند - گفتم : از چیست که در چار سوی دهر

بخت صلهٔ مدح و قبول غزلم نیست

گفت : آن از این است که برات نیاورده‌ای و این ازانست که سخنهای بلند داری، و به ناشناسا زبان حرف می زنی - گفتم : چکنم تا از اندوه باز رهم؟ گفت : شکیب ورز و خون گری و آنچه از شیخ علی حزین شنیده ای میگوی :

کس زبان مرا نمی فهمد
به عزیزان چه التماس کنم؟

نشان دادن اغلاط برهان قاطع سپاس میخواست نه ستیز - در قلمرو هند کس نمانده باشد که مرا بدین نیکی بد نخوانده باشد - یکی خنجر آورد که من قاطع قاطع برهانم،[۱] دگری اخگر آورد که من محرق[۲] آنم - کیست تا از من بدان جوان مردان گوید که از دیدن و سوختن کاغذ

---

۱ - ''قاطع برهان،، تالیف میرزا اسد الله غالب، و آن انتقادی است بر ''برهان قاطع،، تالیف محمد حسین بن خلف تبریزی - ''قاطع القاطع،، تالیف امین الدین دهلوی متخاص بامین است مؤلف بسال ۱۲۸۱ قمری، و آن در سال ۱۲۸۳ قمری در مطبع مصطفائی دهلی چاپ شده - و آن ردی است بر قاطع برهان -

۲ - ''محرق قاطع برهان،، تالیف سید سعادت علی میر منشی ریزیدنت راجپوتانه که در سال ۱۲۸۰ قمری مطابق ۱۸۶۳ میلادی در مطبع احمدی دهلی بچاپ رسیده - نیز ردی است بر ''قاطع برهان،، (محمد باقر) -

جز فغان و دخان چه خیزد ؟ بزه‌مند منم، اگر در آتش فگنند، ور به تیغ دو نیم زنند، بهر دو گزند در خورستم و بهر دو سزا سزاوار - ستایش فراهم آورندگان لغات گزافه و یافه بیش نیست، دروغ و ترفند چرا بر زبان رود؟ آری، جز آن ناسره مرد که پنبه دوزی برهان قاطع کرد - از آن راه که در هر صحیفه بیمر اشعار عزیزان یکجا نگریستم سعی دیگران لختی مشکور ماند -

سخنوران پیشین معنی لغت برحاشیهٔ دیوان ننگاشته اند و کسانیکه به فرهنگ نویسی همت گماشته اند، آموزگار و راهنما نداشته اند - هر آئینه هرچه گفته اند نه گهر سفته اند - این هوسناکان کجا و شناختن زبان پاکان کجا ! نمی گویم که قیاس این بزرگواران معنی نشناس سراسر غلط، همی گویم که جای بجای و جای دگر غلط است - اگر دانا دلی را اندیشهٔ نادانان دلنشین نشد و پالغزها بر شمرد، آنهم راست نه کاست، چه گنه کرد؟ در نام آوران پارس از دانای فرزبود[1] و دارای فرجود[2] حکیم

۱ - ''فرزبود'' : بفتح اول و بای ابجد بر وزن گرم سود، بمعنی حکمت باشد که آن دریافتن افضل معلومات است با فضل علم (برهان قاطع) -

۲ - ''فرجود'' : بروزن مقصود، بمعنی معجزه و اعجاز باشد، و اعجاز خلاف عادتی است که از انبیا و کرامات از اولیا بظهور میرسد (برهان قاطع) -

جاماسپ۱ تا سرآمد خداشناسان پنجمین ساسان۲ و دروا پسیان تا بحرالعلوم آذرکیوان۳ و در سخن گستران ایران آن بسخن جهانگیران که پس ازان روشن ضمیران و پیش از ما فروغ پذیران بوده اند، از آدم الشعراء ابوالحسن رودگی نشانها نگران و نام‌ها شمران فرد سومی پوی و تا

۱ - ''جاماسب'' و ''جاماسپ'' : اوستا Jāmāspa از جام = یام + اسب، جمعاً بمعنی دارندهٔ اسپ جنیبت - در سنت زرتشتیان جاماسب از خاندان هوگوه Hvogva و برادر فرشوستر (اوستا Frashaushtra) بود و هر دو وزیر کی گشتاسپ بودند - جاماسب با دختر زرتشت بنام پورو چیست Pouruchista ازدواج کرد - جاماسب در ادبیات ایران و عرب بلقب ''فرزانه'' و ''حکیم'' خوانده شده -

۲ - ساسان نام پسر بهمن بن اسفندیار بود - او را پسری بود او نیز ساسان نام داشت - و دو کس دیگر از اولاد این ساسان همین نام داشتند - این هر چهار را ساسان اول و دوم و سوم و چهارم نامیده اند - من بعد پس از خسرو پرویز ساسان پنجم بظهور آمده که دساتیر را از لغت ژند در زبان دری ترجمه کرده -

۳ - آذر کیوان : یکی از روحانیان بزرگ زردشتی معاصر صفویه، از مردم شیراز یا حوالی آن - وی با گروهی از مریدان خود بهندوستان، که در آن هنگام اکبر شاه پادشاه این سرزمین بود، آمد - این گروه بقسمت شمالی هند سفر کردند و در پتنه اقامت گزیدند - آذر کیوان مؤسس فرقه ایست مذهبی که ترکیبی است از ادیان زردشتی، اسلام، برهمنی و مسیحی - وی را ذوالعلوم (بحرالعلوم؟) لقب دادند و منظومه ای بنام ''جام کیخسرو'' در شرع مشاهدات وی بدو منسوبست -

دویمین **خاقانی** فرزانه **قاآنی** که بر مردنش بسی روز نگذشته، بپای و بپای و بنشین و به بین، که هیچکس فرهنگ طراز نگشته ـ در باز پسین روزگار تنی چند در وادی فرهنگ نگاری گام‌زدند، همگنان هندوستانی و بدروغ مدعی زباندانی، بی‌مغز استخوانها برخوانها نهاده و نامه‌ها را به نام‌های نامی ناموری داده، تا مردم در انبوه شکوه اسما کالیوه شوند و به نام نهندگان گروند ـ خفته‌خردان کاری چنین دشوار را سرسری دانستند و به مشاهدهٔ آن نگارش‌ها، خود را دانای زبان دری دانستند و ندانستند که کفهٔ ترازو در کف این دکانداران موهمیزند ـ سنجیدهٔ اینان را بمیزان خرد وزنی نتوان نهاد ـ سخندان راستی جوی را بایسته آن که از هر کتاب فرهنگ عبارت جامع آن را بدان نگاه تیز نگرد که از بس تیزی در جوهر لفظ فرود رود تا چگونگی پیوند الفاظ، که انگیزشگاه معنی است، آشکار شود ـ هر گاه آنرا بهنجار اهل زبان نه بیند، داند که در سودای زبان دانی جز زیان نه بیند ـ دگران دانند و کار آنان، مرا نیز خردی و روانی داده اند ـ فراز آوردهٔ اندیشهٔ بیگانگان را چون پذیرم و از نیروی خرد خداداد کار چرا نگیرم؟ هستی بخشش را سپاس که نیرو فزای دانش من دانشمندیست، که اگر چنانکه رازدان بود، رازگوی نیز بودی ششمین **ساسان** بشمار آمدی :

## نظم :

ز خویشان به بیگانگی شادمانم
نمانم بکس چون بکس می نمانم

غریبم ولی روشناس عزیزان
چنار سرافراز در بوستانم

گرفتم که از تخم افراسیابم
گرفتم که از نسل سلجوقیانم

دل و دست تیغ آزمائی ندارم
ره و رسم کشور کشائی ندانم

بمیدان معنی خداوند رخشم
بمضمار پهلو زبان، پهلوانم

دو سی سال توقیع معنی نوشتم
سزد گر نویسند صاحب‌قرانم

قاطع برهان که صنعت نقشبند خیال من است، نه نامهٔ اعمال من است که در آن جهان بمن خواهند سپرد، همدرین جهان خواهد ماند ـ در دل فرود آمد که به مقامی چند کلامی چند بفزایم و این مجموعه را که قاطع برهان نام نهاده ام سپس درفش کاویانی خطاب دهم :

## قطعه

نازم به خرام کلک و طرز رقمش
ماناست ز تیزی بدم تیغ دمش

چون اسم کتاب قاطع برهان بود
گردید درفش کاویانی علمش

حاشا که در هیچ محل از عقیدهٔ خویش رجوع کرده باشم - سرودن سخنهای ریزه جز افزودن هوش انگیزه ندارد - یاران جفا کنند و من به ازای هر جفا وفا ورزم - همانا نکوئی و بهی یاران خواهم و بس - بند نهند، پند دهم - داد دریغ دارند، اندرز دریغ ندارم - سنگ زنند، ثمر بارم - اینک این سواد سرمه‌آسا سیاه بنیک وار فراهم آمد - نگاه نگاه بر دیده وری صحیفه نگر گواه - اینجا انجام این نگارش که دویمین روگاه است به آغاز عبارت برهان قاطع پیوست - سخن از آبچین میرود و عبارت برهان قاطع نبشته میشود:

برهان قاطع : آب چین - با جیم فارسی بر وزن آستین، پارچهٔ جامه را گویند که بدن مرده را بعد از غسل دادن بدان خشک سازند -

قاطع برهان : بر وزن آستین زاید، زیرا که آب چین را جز این یکصورت صورتی دیگر در اندیشه نمی تواند

گذشت - پارچهٔ جامه نیز زاید، یا پارچه بایستی گفت یا جامه، قید خشک کردن بدن مرده، بیجا - این مغلطه تنها نه این بیچاره را افتاده، فرهنگ نگاران دگر را نیز روی داده است، مصرع فردوسی :

ندارم به مرگ آبچین و کفن

مفید معنی حصر نیست، چنانکه چادر که آن نیز جزوی از اجزای کفن است - و افادهٔ معنی انحصار ندارد - آبچین اسم جامه ایست که پس از شستن دست بدان جامه نم از دست درو چینند - و آن چیزی‌ست که در عرف آن را رومال گویند و اینکه جامع رشیدی هر جامه را که پس از غسل کار خشک کردن اندام ازان گیرند نیز آبچین می نامد، هر چند من حیث المعنی روا باشد، اما مستعمل اهل زبان نیست - مردم آن کشور بعد از غسل یا لنگ دگر را بکار میبرند یا چادر را - آبچین و رومال یکیست - آبچین فارسی قدیم و رومال فارسی جدید - ایرانی ای بمن گفت : که رومال نامیست نهادهٔ خاتونان ایران ازانجا که طبع اناث وسوسه زاست - لفظ مشترک که بین‌الحی و المیت بر خاطرهای نازکشان گران آمد - لاجرم بهر آبچین اسمی دیگر تراشیدند، فافهم وانصف -

برهان قاطع : آبدار - بر وزن تابدار، گیاهی‌ست مانند لیف خرما و هر چیز با طراوت و پر آب را نیز گویند،

از میوه و جواهر - و کارد و شمشیر راهم گفته اند - و کنایه از مردم صاحب سامان و مالدار هم هست -

قاطع برهان : آبدار نه لفظی‌ست که در شمار لغات جا تواند یافت و از بهر آن هموزن باید آورد - همه دانند که صفت جواهر و اسلحه میتواند بود - اسم گیاه محل تامل و بمعنی صاحب سامان و مالدار زینهار نیست - آن آب‌مند است نه آبدار - عزیزی در شعر حکیم سنائی نشان داد - گفتم : شعر سنائی سند کامل و من حیث المعنی جایز، اما همنفسان و همسران سنائی ترک کرده اند - و وجه ترک اینست که از دیرباز در کارخانهای سلطنت آبدارخانه و نام تحویلدار آن خانه آبدار مینویسند - هر آئینه از روی ایهام توهم اهانت دارد -

برهان قاطع : آب در جگر داشتن - کنایه از مستی باشد و کنایه از تونگری هم هست -

قاطع برهان : در راستی این کنایهٔ گفتار نیست - سخن درین است که زین پس لغتی دیگر آورده است و می نویسد که آب در جگر ندرد، یعنی مفلس است - دانا داند که هر گاه آب در جگر داشتن بمعنی تمول نوشت صیغهٔ مضارع را بافزودن نون نافیه لغتی دیگر چرا قرار داد -

برهان قاطع : آب ده دست - بکسر دال ابجد و های هوز، اشاره بحضرت رسول صلوات الله علیه است خصوصاً و شخصی را نیز گویند که بزرگ مجلس بود و آرایش صدر و زینت ازو باشد عموماً -

قاطع برهان : از خامی عبارت چشم میپوشم و میخروشم که آب ده دست مرکب از آب و ده که صغیهٔ امر است از دادن و دست که باوجود معانی دیگر مسند را نیز گویند، معنی ترکیبی رونق دهندهٔ مسند - هر آئینه تا مسند را بطرف نبوت یا رسالت یا هدایت مضاف نگردانند، بمقام لغت فرو نیارند، بلکه در مدح اکابر و صدور نیز بی اضافهٔ لفظ امارت و شوکت و امثال اینها نه نگارند - نه بینی که تنها آب ده دست افادهٔ معنی شویانندهٔ دست میکند و آن خود اهانتی‌ست قبیح - بیچاره در نظم و نثر لغت آب ده دست رسالت دیده است و نیمهٔ مضمون را لغت اندیشیده است -



برهان قاطع : آب زیرکاه - کسی را گویند که خود را بظاهر خوب وا نماید و در باطن مفتن و فتنه انگیز باشد - و کنایه از خوبی و نیکی مخفی - و رواج و رونق خس‌پوش هم هست، چنانکه اگر گویند آبش زیرکاه است،

مراد آن باشد که خوبی و نیکی و قابلیت و استعداد و رواج و رونقش مخفی و پوشیده است ۔

قاطع برهان : زهی طرز عبارت! رواج و رونق خس پوش روزمرۀ کجائیست؟ رواج و رونق از نیروهای باطنی نیست ۔ اندام نیز نیست که آن را نهانی توان گفت، فروغیست آشکارا و حسنیست نمایان ۔ آنرا مخفی و آنگاه بهنجار استعاره خس پوش گفتن اگر تمسخر نیست، چیست؟ طرفه آنکه استعداد را با رواج مرادف آورده ۔ یا رب استعداد که جز در قوه وجود ندارد با رواج چگونه مرادف خواهد بود؟ بحث بی ربطی الفاظ یکسو، معنی بدان آشفتگی که این لغت را از اضداد می شمرد ۔ سخن کوتاه، آب زیر که عبارت از نفاق و ریاست و بس ۔ و اینکه گویند آبش زیرکاه است نیز افادۀ معنی خوبی و نیکی باطن نمی کند ۔ مراد آنست که حال باطنش مجهول است تا چه پدید آید و مشارالیه چگونه کسی باشد ۔

برهان قاطع : آب سیه ۔ بکسر ثالث، مخفف آب سیاه است که شراب انگوری و علت کوری [وغیره] باشد ۔

قاطع برهان : هان! دیده وران گرد آئید و از روی داد بفرمائید که شراب انگوری و علت کوری کدام ترکیب است؟ آری آب مروارید و آب سیاه دو گونه

است، که در چشم فرود می آید و بینائی را زیان دارد - و آب سیاه بچشم مخصوص نیست، در پای اسپ نیز ازین نام نشان یافته اند، چنانکه شاعر در مذمت اسپ گوید :

سمش آب سیه آرد قلم وار

و آب بخاک آمیخته را، بااعتبار زشتی گوهر آب، نیز آب سیاه گویند و فتنه و آشوب را نیز ازان رو که مکروه طبائع‌ست آب سیه خوانند، چنانکه اوستاد گوید :

جهان اگر هم آب سیه گرفت چه باک
چو راضیم به یکی نان و آبک انگور

آب سیه در مصرعه اول بمعنی فتنه و آشوب و آبک انگور در مصرع دوم کنایه از شراب - همانا رنگ شراب از سه بیش نیست : ریحانی و زعفرانی و ارغوانی - آب‌سیه گفتن و شراب انگوری مراد داشتن همان علت کوری است که حکیم آنرا با شراب انگوری قافیه ساخت است - آب سیاه اگر می‌گفته باشند شراب متغیراللون را میگفته باشند، خواهی انگوری باشد و خواهی قندی - شراب انگوری را در مقام مذمت نیز آب حرام نامند نه آب‌سیه و اینکه امیر خسرو دهلوی در صفت قام گفته است :

آب سیه خورده چنان گشت مست
کش چو نگیرند بیفتد ز دست

از روی تعجب است، یعنی نه شراب‌مست نه بنگ، صرف آبیست سیاه رنگ که بخوردن آن این چنین مست شده است ـ حاشا که از آب سیه شراب مراد باشد ـ آری در هند زنان از ازل مثل جولاهه و گازر وغیرهم که در نوع خود دیندار و پارسا باشند از بردن نام شراب پرهیز کنند و کالا پانی گویند ـ هر آینه آب سیاه مفرس آنست و این تفریس نه سزاوار تسلیم و استحسان و نه منظور خسرو دهلوی بلکه نتیجهٔ وهم و گمان مردم هندوستان ست ـ

تنبیه : آبشت، آبشتگاه، آبشتگه، آبشتن، آبشتنگاه، آبشتنگه ـ از یک بیضه شش مرغ برآورد و همه، چون خفاش روزکور، گویی آبشتن را مصدر و آبشت را ماضی شناخت و آبشتگاه و آبشتگه را دو لغت جداگانه و آبشتنگاه و آبشتنگه را دو لغت جداگانه قرار داده ـ و از حقیقت جوهر لفظ بفرسنگها دور افتاد ـ سخن اینست که آبشتن و به تبدل شین منقش بسین ساده آبستن نیز اسمیست جامد غیر منصرف بمعنی هر چیز که از نظر نهان باشد عموماً و بمعنی زن باردار خصوصاً و هم ازین جهت که از نظر نهان باشد و دران محل تنها روند آبشتنگاه اسم بیت الخلا نهادند ـ آبشتنگاه و آبشتنگه و آبشتگاه و آبشتگه را کیست که یکی نداند مگر آنکه در کلاه و کله تفرقه تواند کرد ـ

برهان قاطع : آبگاه ـ بر وزن خوابگاه، تهیگاه را

گویند - و بمعنی تالاب و استخر هم است -

قاطع برهان : آبگیر بمعنی تالاب در نظم و نثر اساتذه دیده ام و آبگاه هیچ گاه نشنیده ام و اگر چون آتشگاه و کارگاه و امثال اینها رعایت معنی محل بکار دارند از آنجا که قیاس در لغت بیش نمی رود، تا سند نیارند، معقول نمی شود و بمعنی تهیگاه نیز سند میخواهد -

برهان قاطع : آتش برگ - بفتح با و سکون را و کاف، بمعنی آتش زنه است که چقماق باشد -

قاطع برهان : کاف نوشته و تصریح فارسی بودنش نکرده - چون برک بکاف عربی معنی ندارد، ناچار بکاف فارسی باید خواند - خاک بر سر الفاظ، آتش برگ و آتش زنه را یکی می انگارد - وای برین هوش و فرهنگ - باید دانست که آتش برگ اسم سنگپاره است که پر از شراره است و آتش زنه در فارسی و چقماق در ترکی اسم افزار آهنین است که چون آن را بر آتش برگ زنند شراره ازان سنگپاره برون جهد -

برهان قاطع : آتش زمزم - کنایه از آفتاب عالمتاب است -

قاطع برهان : نخست پرسش اینست که منفصل

